میزان الصّرف
مع منشعب
و
اردو حواشی
تصنیف: علامہ سراج الدین ابن عثمان رحمہ اللہ تعالیٰ
تحشیہ: شیخ الحدیث مولانا قاضی عبد الرزاق بھترالوی حطاروی
مصنفِ منشعب
ملا حمزہ بدایونی
مکتبہ قادریہ ۰ لاہور

# میزان الصرف

مع منشعب
و
اردو حواشی

تصنیف : علامہ سراج الدین ابن عثمان رحمہما اللہ تعالیٰ
تحشیہ : مولانا عبد الرزاق بھترالوی (راولپنڈی)

مصنفِ منشعب
ملا حمزہ بدایونی

مکتبہ قادریہ
جامعہ نظامیہ رضویہ لوہاری منڈی لاہور

نام کتاب ———— میزان الصرف و منشعب
تصنیف ———— (۱) علامہ سراج الدین ابن عثمان
(۲) ملا حمزہ بدایونی
حاشیہ ———— مولانا عبد الرزاق بھترالوی
تاریخ اشاعت ———— ۱۴۱۶ھ / ۱۹۹۵ء
صفحات ———— ۵۶
مطبع ————
ناشر ————
قیمت ————

ملنے کا پتہ

مکتبہ قادریہ، جامعہ نظامیہ رضویہ لوہاری منڈی۔ لاہور (۸)
مکتبہ قادریہ، داتا دربار مارکیٹ (نزد ستا ہوٹل) لاہور

# مقدمہ

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی رَحْمَۃٍ لِّلْعٰلَمِیْنَ مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ اَجْمَعِیْنَ

**تعریف علم صرف** :- علم صرف آں است کہ در وبیاں کردہ باشد بناءِ کلمات وتغیر کلمات سوائے اعراب وبناء۔

**موضوع او** :- اَلْکَلِمَۃُ مِنْ حَیْثُ الصِّیْغَۃِ است۔

**غرض علم صرف** :- آں است کہ انسان بوقت تلفظ کلماتِ عربیہ از خطاء لفظی بحسب صیغہ محفوظ میباشد

**لفظ** :- آں باشد کہ انسان اورا تلفظ میتواں کردو در لغت مطلقا انداختن است

**سہ اقسام لفظ**۔ لفظ مہمل، لفظ مستعمل مفرد، لفظ مستعمل مرکب۔

**لفظ مہمل**۔ آں باشد کہ وضع نہ کردہ باشد برائے معنی چوں جَسَقٌ وہمہ لواحق بے معنی چوں ماءٌ داءٌ، طعامٌ شعامٌ۔

**لفظ مستعمل مفرد**۔ آں باشد کہ یکی لفظ وضع کردہ باشد برائے دلالت بریک معنی چوں ضَرَبَ، رَجُلٌ، مِنْ۔

**لفظ مستعمل مرکب**۔ آں باشد کہ از دو کلمہ (مفرد) یا از زیادہ حاصل شود چوں ضَرَبَ زَیْدٌ، زَیْدٌ ضَرَبَ

صرفیاں از مفردات بحث میکنند ونحویاں از مرکبات چوں مفرد از مرکب مقدم باشد طبعا پس بایں وجہ علم صرف را از نحو مقدم مے خواند۔

**سہ اقسام کلمہ**۔ اسم، فعل، حرف۔

**اسم**۔ آں کلمہ است کہ بر معنی مستقل دلالت بنفسہ کند ومقترن بیکے از از منۂ ثلاثہ (ماضی، حال ومستقبل)

نباشد چوں رَجُلٌ۔

**فعل** ۔ آں کلمہ است کہ بر معنی مستقل دلالت بنفسہ کند و مقترن بیکے از ازمنہ ثلاثہ باشد چوں ضَرَبَ، یَضْرِبُ، سَوْفَ یَضْرِبُ۔

**حرف** ۔ آں کلمہ است کہ بر معنی مستقل دلالت بنفسہ نکند بل محتاج باشد بضم ضمیمہ۔

**سہ اقسامِ اسم** ۔ مصدر، مشتق، جامد۔

**مصدر** ۔ در لغت جائ صدور را گویند و در اصطلاح آں اسم است کہ از وے چیزے اشتقاق کردہ باشد و در معنی فارسی آخر او دَن یا تَن باشد چوں فَعْلٌ کردن، جُلُوْسٌ نشستن۔

**مشتق** ۔ آں اسم است کہ از مصدر بالواسطہ اشتقاق کردہ باشد۔

**تنبیہ** ۔ مطلقاً مشتق فعل و اسم ہر دو را گویند و تعریف مطلقاً مشتق ایں است کہ مشتق آں است کہ از مصدر اشتقاق کردہ باشد بالواسطہ یا بلا واسطہ۔ چوں ضَرَبَ از ضَرْبٌ و یَضْرِبُ از ضَرَبَ و ضَارِبٌ از یَضْرِبُ بنا کردند یعنی ماضی بلا واسطہ مشتق کردہ باشد و دیگر افعال و اسماء بالواسطہ مشتق کردہ باشند۔

**جامد** ۔ آنست کہ از چیزے مشتق نہ باشد و از و چیزے مشتق نباشد۔

**سہ اقسام فعل** ۔ ماضی و مضارع و امر۔ اصل اقسامِ فعل ایں سہ اند و دیگر از مضارع بنا کردہ شوند۔

**ماضی** آں فعلست کہ وضع کردہ باشد برائے حدث در زمانہ گذشتہ۔

**مضارع** ۔ در لغت بمعنی مشابہ است و در اصطلاح فعلیست کہ وضع کردہ باشد برائے حدوث کارے در زمان حال یا استقبال۔

**امر** ۔ در لغت فرمودن کارے را گویند و در اصطلاح فعلیست موضوع باشد برائے طلب از مخاطب۔

**سہ اقسامِ حرف** ۔ تہجی، مبانی، معانی۔

**تہجی یا ہجا** ۔ چوں حروف را باسماء آنہا شمار کردہ باشد مثلاً الباء والجیم اینہا را حروف ہجا گفتہ شود۔

**مبانی** ۔ چوں حروف جزء کلمہ باشند آنہا را مبانی گویند چوں ضَا در ضَرَبَ زَیْدٌ۔

معانی ۔ چوں حروف دلالت بر معانی کنند حروف معانی اند چوں بـا در مَرَرْتُ بِزَیْدٍ دلالت بر الصاق کند ۔

میزان ۔ درکلام عرب فا و عین ولام است حرفے (ہجا) کہ در مقابلہ[۱] فا و عین ولام است اصلی است چوں ضَرَبَ بروزن فَعَلَ و حرفیکہ بمقابلہ ایں حروف نباشد زائد باشد چوں اَکْرَمَ بروزنِ اَفْعَلَ ۔

مجرد ۔ حروف اصلی فقط درکلمہ باشند زائد نباشند آنرا مجرد گویند ۔

مزید فیہ ۔ آنرا گویند کہ درو حروف زائد نیز باشند یعنی درو حروف اصلی و حروف زائد باشند ۔

سہ اقسام مجرد و مزید فیہ ۔ ثلاثی ، رباعی ، خماسی ۔

ثلاثی[۲] ۔ آں است کہ درو سہ حروف باشند گر فقط اصلی باشند ثلاثی مجرد چوں ضَرَبَ بروزن فَعَلَ واگر زائد نیز باشند ثلاثی مزید فیہ است چوں اَکْرَمَ بروزن اَفْعَلَ ۔

رباعی ۔ آں ست کہ درو چہار حروف باشند فا و عین و دو لام گر فقط اصلی باشند رباعی مجرد چوں دَحْرَجَ بروزن فَعْلَلَ واگر زائد نیز باشند آنرا رباعی مزید فیہ گویند چوں تَدَحْرَجَ بروزن تَفَعْلَلَ ۔

تنبیہ ۔ فعل فقط ثلاثی و رباعی باشد نہ خماسی و اسم ثلاثی و رباعی و خماسی باشد یعنی فعل را چہار قسم است ثلاثی مجرد و ثلاثی مزید فیہ و رباعی مجرد و رباعی مزید فیہ ۔ و اسم را شش اقسام اند ثلاثی مجرد و ثلاثی مزید فیہ و رباعی مجرد و رباعی مزید فیہ و خماسی مجرد و خماسی مزید فیہ

خماسی ۔ آں ست کہ درو پنج حروف باشند فا و عین و سہ لام ۔ گر فقط اصلی باشند آنرا خماسی مجرد گویند چوں جَحْمَرِشٌ (بڑھیا عورت) بروزن فَعْلَلِلٌ وگر زائد نیز باشند آنرا خماسی مزید فیہ گویند چوں خَنْدَرِیْسٌ (پرانی شراب) بروزن فَعْلَلِیْلٌ ۔

سہ اقسام وزن ۔ صرفی ، صوری ، عروضی ۔

وزن صرفی ۔ آں ست کہ ساکن مقابل ساکن و متحرک مقابل متحرک باشد مع خصوصیت حرکات و سکنات و اصلی و زائد

---

[۱] وزن نکالتے وقت اصلی حروف کے مقابل فا ، عین ، لام کو لاتے ہیں لیکن زائد حروف وزن میں خود ہی آتے ہیں جیسے اَکْرَمَ میں ہمزہ زائد ہے وزن میں ہمزہ ہی لایا گیا ہے لیکن جب عین یا لام کلمہ میں تکرار ہو تو وزن میں عین اور لام کو ہی مشدد کیا جاتا ہے جیسے ضَرَّبَ کا فَعَّلَ ہے فَعْرَلَ نہیں ایسے ہی اِحْمَرَّ کا اِفْعَلَّ ہے اِفْعَلَرَ نہیں ۔

[۲] ثلاثی میں چونکہ تین حرف ہوتے ہیں اس لیے اس کا نام بھی ثلاثی رکھا گیا ہے تین حرفوں والا ۔ جس کلمہ میں چار حرف اصلی ہوں وہ رباعی کہلاتا ہے یعنے چار حرفوں والا ۔ جس میں پانچ حرف اصلی ہوں وہ خماسی کہلاتا ہے یعنے پانچ حرفوں والا ۔

چوں ضَوَارِبُ[1] بروزنِ فَوَاعِلُ۔

**وزنِ صوری**۔ آں ست کہ ساکن مقابل ساکن متحرک مقابل متحرک باشد مع خصوصیت حرکات وسکنات سوائے لحاظ اصلی وزائد چوں ضَوَارِبُ بروزن مَفَاعِلُ[2] ، وچوں دَهُوَ بروزن فَعُلَ ۔

**وزنِ عروضی**۔ آں ست کہ ساکن مقابل ساکن متحرک مقابل متحرک باشد سوائے لحاظ خصوصیت حرکات وسکنات وسوائے لحاظ اصلی وزائد چوں شَرِيْفٌ[3] بروزن فَعُوْلٌ ، وچوں يَادَائِيْ بروزن مُسْتَفْعِلُنْ

**سہ اقسامِ حرکات**[4] ۔ حرکات اعرابیہ ، حرکات بنائیہ ، حرکات مشترکہ ۔

**ہفت اقسام**۔ ہمہ اسماء وافعال از ہفت اقسام بیروں نیست ۔ صحیح ، مہموز ، مضاعف ، مثال ، اجوف ، ناقص ، لفیف ۔ بعضے ہفت اقسام را چہار اقسام گویند ۔ صحیح ، مہموز ، مضاعف ، معتل ۔

ومعتل را بر دو قسم منقسم کردند معتل بیک حرف ومعتل بدو حرف ، ومعتل بیک حرف را بر سہ اقسام منقسم کردند ، معتل الفاء ومعتل العین ومعتل اللام ۔

**صحیح**۔ آنست کہ در مقابلہ فاوعین ولام کلمہ او حرف علت وہمزہ ودو حرف بیک جنس نباشد چوں ضَرَبَ و ضَرْبٌ ودر ضَارِبٌ ويَضْرِبُ وضُوَيْرِبٌ اگرچہ حرف علت است لیکن در فا کلمہ وعین ولام نیست لہٰذا صحیح است ۔

---

حرکاتِ اعرابیہ[4] : معرب پر داخل ہونے والی حرکات کو کہتے ہیں ان کا نام رفع (پیش) نصب (زبر) جر (زیر) ہے۔
حرکات بنائیہ : مبنی پر داخل ہونے والی حرکات کو کہتے ہیں ان کا نام ضم (پیش) فتح (زبر) کسر (زیر) ہے۔
حرکات مشترکہ : معرب اور مبنی دونوں پر داخل ہونے والی حرکات کو کہتے ہیں ان کا نام ضمہ (پیش) فتحہ (زبر) کسرہ (زیر) ہے۔
معرب : اسے کہتے ہیں جس کا آخر عوامل کے بدلنے سے بدل جائے جیسے جاء زیدٌ رأیت زیداً مررت بزیدٍ میں لفظ "زید"
مبنی : جس کا آخر عوامل کے بدلنے سے نہ بدلے جیسے جاء ھؤلاءِ ، رأیت ھؤلاءِ ، مررت بھؤلاءِ میں لفظ "ھؤلاء"

---

[1] ضَوَارِبُ میں پہلے اور دوسرے حرف پر فتح تیسرا حرف الف ساکن چوتھا مکسور پانچواں مضموم اوزان میں بھی یہی صورت ہے، پہلے حرف کے بعد دو حرف زائد وزن میں بھی پہلے کے بعد دو حرف زائد ہیں [2] مَفَاعِلُ اور ضَوَارِبُ میں حرکات وسکنات ایک جیسی ہیں لیکن اصلی اور زائد کا لحاظ نہیں کیا گیا کیونکہ ضَوَارِبُ میں دوسرا اور تیسرا حرف زائد ہے لیکن اس کے وزن مَفَاعِلُ میں پہلا اور تیسرا حرف زائد ہے [3] شریف میں پہلا اور دوسرا حرف متحرک اور تیسرا حرف ساکن ہے فعول میں یہ ہی صورت ہے لیکن شریف میں دوسرا حرف مکسور اور فعول میں مضموم ہے خصوصیات کا لحاظ نہیں۔
[4] حرکات جمع ہے حرکت کی، حرکت زبر، زیر اور پیش کو کہتے ہیں۔

تنبیہ: نزد نحویاں صحیح آنست کہ در آخرا و حرف علت نباشد فقط۔ لہٰذا مہموز و مضاعف و مثال و اجوف نزد نحویاں صحیح اند۔

مہموز: آں ست کہ در مقابلہ فا یا عین یا لام کلمہ او ہمزہ باشد و مہموز بر سہ قسم است۔ مہموز الفاء، مہموز العین، مہموز اللام۔

مہموز الفاء آنست کہ در مقابلہ فا کلمہ او ہمزہ بود چوں اَمَرَ و اَمْرٌ۔

مہموز العین۔ آں ست کہ در مقابلہ عین کلمہ او ہمزہ بود چوں سَأَلَ و سُأْلٌ۔

مہموز اللام۔ آں ست کہ در مقابلہ لام کلمہ او ہمزہ بود چوں قَرَءَ و قَرْءٌ۔

مضاعف۔ آں باشد کہ در وے دو حرف بیک جنس باشد باز مضاعف بر دو قسم است مضاعف ثلاثی و مضاعف رباعی، مضاعف ثلاثی آں باشد کہ در مقابلہ عین و لام کلمہ او دو حرف بیک جنس باشد چوں مَدَّ در اصل مَدَدَ بود و مَدٌّ در اصل مَدْدٌ بود۔ مضاعف رباعی آں باشد کہ در مقابلہ فا کلمہ و لام اول و عین و لام ثانی دو حرف بیک جنس باشد چوں زَلْزَلَ، زِلْزَالٌ۔

معتل۔ آں باشد کہ در وے حرف علت باشد یک یا دو، گر یک حرف علت باشد آنرا معتل بیک حرف گویند و گر دو باشد آنرا معتل بدو حرف گویند۔

حروف علت۔ سہ اند۔ واؤ، الف، یا، مجموعہ وے وائے بود۔

علت در لغت مرض را گویند چوں ایں حروف از دہانِ مریض بوقت درد صادر شوند پس ازیں وجہ ایں ہارا علت گویند یا مثل مرض ایں حروف متغیر شوند یا مثل مریض ایں حروف ضعیف شوند۔

معتل الفاء / مثال۔ آنرا گویند کہ در مقابلہ فا کلمہ او حرف علت باشد اگر واؤ واقع شود آنرا مثال واوی یا معتل الفا واوی گویند چوں وَعْدٌ، وَعَدَ۔ اگر یا واقع شود آنرا مثال یائی یا معتل الفایائی گویند چوں یُسْرٌ، یَسَرَ۔

معتل العین / اجوف۔ آں باشد کہ در مقابلہ عین کلمہ او حرف علت باشد اگر واؤ واقع شود آنرا اجوف واوی یا معتل العین واوی گویند چوں قَوْلٌ و قَالَ در اصل قَوَلَ بود و اگر یا واقع شود آنرا اجوف یائی یا معتل العین یائی گویند چوں بَیْعٌ و بَاعَ در اصل بَیَعَ بود۔

٩

**معتل اللام / ناقص** آنست که در مقابله لام کلمه او حرف علت واقع شود اگر واوٗ واقع شود آنرا ناقص واوی یا معتل اللام واوی گویند چوں دَعْوَةٌ و دُعَاءٌ دراصل دُعَاوٌ بود و دَعَا دراصل دَعَوَ بود. و اگر یا واقع شود آنرا ناقص یائی یا معتل اللام یائی گویند چوں رَمْیٌ و رَمٰی دراصل رَمَیَ بود (معتل بدو حرف را لفیف گویند)

**لفیف** آں را گویند که در وے دو حرف علت واقع شوند. لفیف بر دو قسم است مفروق و مقرون۔

**لفیف مفروق** آنست که در مقابله فا و لام کلمه او حرف علت واقع شود چوں وَقْیٌ و وَقٰی دراصل وَقَیَ بود.

**لفیف مقرون** آنست که در مقابله عین و لام کلمه او حرف علت واقع شود چوں طَیٌّ دراصل طَوْیٌ بود و طَوٰی دراصل طَوَیَ بود۔

**تنبیه:** الف اگرچه حرف علت است لیکن الف بذاته در معتل واقع نشود و گر الف واقع شد پس او متغیر از واوٗ یا یا شود چوں قَالَ و دَعَا دراصل قَوَلَ و دَعَوَ بود ایں الف متغیر از واوٗ است و در بَاعَ و رَمٰی الف متغیر از یا است که دراصل بَیَعَ و رَمَیَ بودند پس ازیں وجه معتل واوی و معتل یائی گویند معتل الفی نگویند. لیکن نزد نحویاں معتل فقط او را گویند که در مقابله لام کلمه او حرف علت بود و نحویاں ظاهر حال را بینند اگرچه دراصل واوٗ یا یا باشد لیکن ظاهراً اگر الف باشد نزد نحویاں معتل الفی باشد چوں یَخْشٰی نزد نحویاں معتل الفی است لیکن نزد صرفیاں معتل یائی است که دراصل یَخْشَیُ بود لیکن مهموز و مثال واوی و مثال یائی و اجوف واوی و اجوف یائی و مضاعف ثلاثی و مضاعف رباعی همه نزد نحویاں صحیح اند چوں در آخر او حرف علت نباشد۔

---

۵ **لفیف** لف سے بنا ہے لف کا معنے ہے لپیٹنا، اس میں دو حرف علت ہوتے ہیں جو کلمہ کو اپنی لپیٹ میں لے لیتے ہیں اس لیے اس کو لفیف کہتے ہیں اور مفروق کا معنے ہوتا ہے جدا کیا ہوا اس میں حرف علت فا اور لام کلمہ میں ہوتا ہے اس لیے حرف علت جدا ہونے کی وجہ سے مفروق کہلاتا ہے اور مقرون کا معنے ہے ملا ہوا اس میں حرف علت عین اور لام کلمہ میں متصل ہونے کی وجہ سے مقرون کہلاتا ہے اسم اور فعل میں یہ صورت پائی جاتی ہے جیسے طَوٰی اور طَیٌّ لیکن فا اور عین کلمہ میں حرف علت واقع ہو کر لفیف مقرون صرف اسم ہوتا ہے جیسے یَوْمٌ۔

**فائدہ:** ہفت اقسام میں وجہ حصر یہ ہے کہ ہر کلمہ خالی نہیں اس کے حروف اصلیہ کے مقابل حرف علت ہوگا یا نہیں اگر حرف علت ہو تو ایک ہوگا یا دو ہوں گے اگر ایک ہو اور فا کلمہ کے مقابل ہو تو مثال اور اگر عین کلمہ کے مقابل ہو تو اجوف اور اگر لام کلمہ کے مقابل ہو تو ناقص اور اگر دو حرف علت ہوں تو ان دونوں کے درمیان حرف صحیح ہوگا یا نہیں اگر ہو تو لفیف مفروق اور اگر نہ ہو تو لفیف مقرون اور اگر حروف صحیحہ کے مقابل حرف علت نہ ہو پس نہیں خالی یا ایسا حرف ہوگا جو حکم حرف علت میں ہوگا یا نہیں اگر نہ ہوا تو صحیح اگر ہو تو دیکھیں حرف تضعیف ہے یا ہمزہ اول مضاعف ثانی مہموز۔ صحیح کا معنے ہے درست ہونا چونکہ اس کے حروف اصلیہ میں کوئی حرف علت نہیں ہوتا اس لیے یہ کلمہ علت (بیماری) سے بچا ہوا ہوتا ہے لہذا یہ صحیح کہلاتا ہے مہموز کا معنے ہے ہمزہ دیا ہوا اس میں چونکہ ہمزہ آتا ہے لہذا مہموز کہلاتا ہے اکرم میں اگرچہ ہمزہ ہے لیکن مہموز نہیں کیونکہ وہ حروف اصلیہ کے مقابل نہیں، مضاعف بنا ہوا ضعف سے جس کا معنے ہے دو چند یا سہ چند وغیرہ کیا ہوا اس میں بھی چونکہ دو حرف ایک جنس کے ہوتے ہیں لہذا اس کو مضاعف کہتے ہیں، مثال بنا ہوا ہے مثل سے یہ چونکہ صحیح کے مثل ہوتا ہے کیونکہ اس میں اعلال بہت کم ہوتا ہے لہذا اس کو مثال کہا گیا کیونکہ صحیح میں اعلال نہیں ہوتا اس میں کم ہوتا ہے لہذا مثل صحیح ہو گیا اجوف بنا ہوا ہے جوف سے اس کا معنے ہے پیٹ جس طرح پیٹ اندر سے خالی ہے اسی طرح اجوف کا درمیان ع ۵

# بسم الله الرحمٰن الرحيم

## الحمد لله رب العلمين والعاقبة للمتقين والصلوٰة على رسوله محمد واله واصحابه اجمعين

بدان اسعدک الله تعالیٰ فی الدارین که جملهٔ افعال متصرفه بر سه گونه است ماضی و مستقبل و حال و ہر چه جز این سه چیز است متفرع است ہم ازین سه اما ماضی فعلی را گویند که بزمانه گذشته تعلق دارد و آخر او مبنی باشد بر فتحه قَلَّتَ

---

ف۱ بسم الله الرحمٰن الرحيم۔ اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحمت والا۔ اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ترجمہ میں اسم جلالت "اللہ" پہلے لائے ہیں، دوسرے مترجمین "میں شروع" یا "شروع" کا لفظ لائے ہیں حالانکہ مقصود بھی یہی ہے کہ اپنے کام کی ابتداء اللہ کے نام سے کی جارہی ہے تو لفظ "اللہ" کو پہلے لایا جائے۔

ف۱ مصنف نے اپنی کتاب کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے شروع کیا ہے تاکہ قرآن پاک کی مطابقت ہو جائے اور حدیث پاک کی تابعداری پائی جائے حدیث پاک میں ہے کل امرٍ ذی بالٍ لایبدأ فیہ باسم اللہ فھو ابتر جو ذی شان کام اللہ کے نام کے بغیر شروع کیا جائے وہ بے برکت ہوتا ہے مصنف نے بسم اللہ کہا ہے باللہ نہیں کہا، ایک وجہ یہ ہے کہ قرآن پاک کی مطابقت ہو جائے دوسری وجہ یہ ہے کہ یمین (قسم) اور تیمن (برکت حاصل کرنا) میں فرق ہو جائے کیونکہ باللہ یمین ہے اور بسم اللہ تیمن ہے۔ ف۲ اللہ اس ذات پاک کا نام ہے جو تمام صفات کمالیہ کا حامل ہے ف۳ رحمٰن۔ رحمت کرنے والا مومنوں اور کافروں پر، مومنوں پر دنیا اور آخرت میں اور کافروں پر صرف دنیا میں جیسے رزق اور صحت وغیرہ عطا کرنے والا۔ ف۴ رحیم۔ رحمت کرنے والا مومنوں پر آخرت میں نہ کہ کفار پر۔ رحمٰن میں حروف زیادہ ہونے کی وجہ سے معنی میں بھی زیادتی ہے بخلاف رحیم کے کیونکہ رحمٰن میں پانچ حرف ہیں اور رحیم میں چار ف۵ الحمد للہ رب العالمین حمد و ثنا ثابت ہے خاص اللہ تعالیٰ کے لیے جو تمام اقسام جہان کا مالک ہے حمد کی تعریف یہ ہے کہ محمود کے فعل اختیاری پر زبان سے تعریف کرنا، خواہ نعمت کا حصول ہو یا نہ ہو۔ ف۶ العالمین۔ عالم کی جمع ہے جس کے ذریعے کسی چیز کا علم حاصل ہو اس کو عالم کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کے سوا تمام اشیاء عالم میں داخل ہے مختلف انواع کی وجہ سے جمع لایا گیا ہے ف۷ والعاقبۃ لفظ حسن یا خیر محذوف ہے یعنی اچھی عاقبت قیامت میں پرہیزگاروں کے لیے ہوگی ف۸ والصلوٰۃ لفظ نازلۃ لفظ الصلوٰۃ کے بعد مقدر ہے یعنے رحمت کاملہ اللہ تعالیٰ کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم پر نازل ہو جن کا اسم گرامی محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہے۔ اور آپ کی تمام آل اور اصحاب پر۔ صلوٰۃ کا لغوی معنے دعا ہے جب اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب ہو تو رحمت کرنا، ملائکہ کی طرف منسوب ہو تو استغفار، بندوں کی طرف منسوب ہو تو رحمت طلب کرنا۔ ف۹ محمد، ہمارے نبی کریم رؤف الرحیم صلے اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی ہے جس کا معنے بہت تعریف کیا ہوا، بار بار تعریف کیا ہوا ف۱۰ واصحابہ اصحاب جمع صاحب یا صحب بمعنے یار۔ صحابی وہ شخص ہے جس نے حالت ایمان میں نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی صحبت اختیار کی ہو خواہ ایک ساعت ہی کیوں نہ ہو اور حالت ایمان پر اس کا خاتمہ بھی ہوا ہو۔ اگر آپ کی ظاہری زندگی میں ایمان لایا ہو لیکن صحبت نصیب نہ ہوئی وہ صحابی نہیں جیسے حضرت نجاشی اور اویس قرنی اسی طرح العیاذ باللہ خاتمہ ایمان پر نہ ہوا تو صحابی نہیں۔ ف۱۱ بدان۔ تو جان یہ دانستن سے امر ہے۔ مصنف نے بدان کہا ہے اِعلَم نہیں تاکہ معلوم ہو جائے کہ کتاب کی عبارت فارسی ہے ف۱۲ اسعدک جملہ دعائیہ ہے یہ عربی میں لایا گیا ہے کیونکہ تمام زبانوں سے عربی زبان اللہ تعالیٰ کو زیادہ پسند ہے اور اسی زبان میں دعا جلدی قبول ہوتی ہے، اسعد ماضی بمعنے مستقبل کے استعمال ہے کیونکہ ماضی مقام دعا میں مستقبل کے معنے میں استعمال ہوتی رہتی ہے۔ البتہ مستقبل کا صیغہ یسعد نہیں لایا گیا اس لیے کہ نیک تفاؤل کا ارادہ کیا گیا ہے گویا کہ دعا قبول ہو چکی ہے اور نیک بختی حاصل ہو چکی ہے ف۱۳ متصرفہ۔ جن فعلوں کی گردانیں ہوتی ہوں یعنے مصدر سے ماضی، مضارع، امر، نہی وغیرہ بنائے جائیں گے متصرفہ کی قید سے غیر متصرفہ کو نکالا گیا ہے جیسے لیس، نعم، بئس وغیرہ ف۱۴ متفرع اسم فاعل کا صیغہ کسی چیز سے باہر آنا بعض کے نزدیک اسم مفعول کا صیغہ ہے، کسی چیز سے باہر لایا ہوا۔ ف۱۵ ازیں سہ یعنے ماضی، حال اور مستقبل سے۔

**سوال**۔ مصدر اور جامد ان تین چیزوں کے سوا ہیں حالانکہ وہ ان تین سے متفرع نہیں

**جواب**۔ اس سے مراد مشتقات ہیں مثل امر، اسم فاعل، اسم مفعول وغیرہ کے لفظ متفرع اس پر قرینہ ہے کیونکہ مصدر اور جامد متفرع نہیں۔

ف۱۶ بزمانہ گذشتہ۔ یعنے اس سے وجود و حدث گذشتہ زمانہ میں سمجھ آجائے، ماضی میں گذشتہ زمانہ وضعی معتبر ہے یعنے باعتبار اصل وضع کے گذشتہ زمانہ پایا جائے لہٰذا لم یضرب سے ماضی کی تعریف نہیں ٹوٹے گی کیونکہ اس میں کلمہ "لم" کی وجہ سے گذشتہ زمانہ پایا گیا ہے نہ کہ باعتبار وضع کے۔ ف۱۷ مبنی باشد، چونکہ اصل فعلوں میں بنا ہے اور معرب کے اسباب فاعلیت، مفعولیت اور اضافت نہیں پائے گئے۔ مبنی اسے کہتے ہیں جس کا آخر عوامل کے بدلنے سے نہ بدلے اور معرب اس کی ضد ہے ف۱۸ بر فتحہ۔ چونکہ فعلوں میں اصل بنا ہے اور اسموں میں اعراب اور اصل بنا میں سکون اور اعراب میں حرکت لیکن ماضی کو نکرہ کی صفت واقع ہونے کی وجہ سے اسم فاعل سے مشابہت ہے جیسے مررت برجل قائم آتا ہے اسی طرح مررت برجل قام بھی جائز ہے فتح خفیف حرکت اسلیے لایا گیا کہ فعل میں حدث نسبت الی الفاعل اور نسبت الی الزمان کی وجہ سے ثقل پایا گیا تھا تاکہ تعادل واقع

حُرُوفُهٗ اَوْ كَثُرَتْ مگر بعارض[1] چوں فَعَلَ فَعِلَ فَعُلَ فَعْلَلَ چوں ضَرَبَ سَمِعَ كَرُمَ بَعْثَرَ اما مستقبل فعلی را گویند کہ بزمانۂ آئندہ تعلق دارد و آخر او مرفوع[2] باشد مگر بعارض[3] چوں يَفْعِلُ يَفْعَلُ يَفْعُلُ يُفَعْلِلُ چوں يَضْرِبُ يَسْمَعُ يَكْرُمُ يُبَعْثِرُ اما حال فعلی را گویند کہ بزمانۂ موجودہ تعلق دارد و صیغۂ[4] حال ہمچو صیغۂ استقبالی است و از ہر یکی ازیں ماضی و مضارع[5] چہاردہ کلمہ بیروں می آیند، سہ[6] ازاں مر[7] مذکر غائب را ست و سہ ازاں مر مؤنث غائب را ست و سہ ازاں مر مذکر حاضر را ست و سہ ازاں مر مؤنث حاضر را ست و دو ازاں مر حکایت نفس[8] متکلم را ست در اول صیغہ وحدان حکایت نفس متکلم مذکر و مؤنث یکساں است و در دوم صیغۂ حکایت نفس متکلم تثنیہ و جمع مذکر و مؤنث نیز یکساں است و ہر یکی ازیں ماضی و مضارع بر دو گونہ است معروف[9] و مجہول و ہر یکی ازیں نیز بر دو گونہ است اثبات و نفی۔

---

ف١ مگر بعارض یعنے ضمائر مرفوع متصل میں سے کوئی اس سے متصل ہو جیسے فعلوا میں واؤ ضمیر کی وجہ سے لام کلمہ کو ضمہ دیا گیا اور ضربتُ وغیرہ میں لام کلمہ کو ساکن کیا۔

ف٢ مرفوع باشد۔ اگرچہ مقتضی اعراب یعنے فاعلیت و مفعولیت و اضافت نہیں پائی گئیں لیکن اسم فاعل سے حرکات و سکنات میں اور لام تاکید کے داخل ہونے میں اور نکرہ کی صفت واقع ہونے میں مشابہت کی وجہ سے معرب ہے اور نواصب و جوازم سے خالی ہونے کی وجہ سے مرفوع ہوتا ہے۔

ف٣ بعارض یعنے نواصب و جوازم کے داخل ہونے سے نصب و جزم آئیں گی رفع نہیں۔

ف٤ صیغہ لغت میں سونے کو ڈبیہ میں رکھنے کو کہتے ہیں اور اصطلاح میں بعض حروف کو بعض سے ترتیب دینے اور حرکات و سکنات سے کلمہ کو جو ہیئت حاصل ہوتی ہے اسے صیغہ کہتے ہیں۔

ف٥ مضارع، ضرع سے بنا ہوا ہے یعنی بکری وغیرہ کے دو بچوں کا ایک تھن پر دودھ پینے کے لیے مجتمع ہونا پھر بمعنے مشابہ استعمال ہوتا ہے چونکہ مضارع بھی اسم فاعل کے وزن صوری میں مشابہ ہوتا ہے یعنے صرف حرکات و سکنات میں نہ کہ خصوصیت حرکات و سکنات میں اس لئے اسکو مضارع کہتے ہیں نیز مضارع کو غابر بھی کہتے ہیں کیونکہ غبور کا معنے ہوتا ہے باقی رہنا چونکہ مضارع میں بھی زمانہ تکلم کے وقت تک باقی رہتا ہے گذرا ہوا نہیں ہوتا اس لئے غابر کہا جاتا ہے۔

ف٦ سہ۔ تمام جگہ سہ سے مراد تین صیغے واحد، تثنیہ، جمع ہیں۔

ف٧ مر کا معنے خاص ہوتا ہے لیکن یہاں زائد ہے تحسین کلام کے لیے آیا ہوا ہے

ف٨ نفس سے اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ متکلم اپنے نفس کی بات کی حکایت بیان کرتا ہے یعنے اپنے دل کی بات کی خبر دیتا ہے

تنبیہ۔ عقلی احتمال یہ ہے کہ کل اٹھارہ صیغے ہونے چاہئیں کیونکہ فاعل یا غائب ہوگا یا مخاطب یا متکلم پھر ہر ایک یا مذکر ہوگا یا مؤنث اس طرح چھ صیغے حاصل ہوئے پھر ہر ایک واحد ہوگا یا تثنیہ یا جمع اس طرح کل اٹھارہ صیغے حاصل ہوئے لیکن واحد متکلم مذکر اور مؤنث میں مشترک ہے اس طرح جمع متکلم مذکر اور مؤنث اور تثنیہ و جمع میں مشترک ہے۔ متکلم کے دو صیغے چھ کی جگہ استعمال ہیں باقی چودہ رہ گئے اگرچہ فعلتما تثنیہ مذکر مخاطب اور مؤنث میں مشترک لیکن آسانی کے لیے اسے ذکر کر دیتے ہیں بعض صرفی ذکر نہیں کرتے۔

ف٩ معروف وہ فعل ہے جس کی نسبت فاعل کی طرف ہو خواہ فاعل جلی ہو جیسے ضرب زید یا خفی ہو جیسے اللہ خلق یہاں فاعل ہو ضمیر مستتر ہے معروف کا معنے ہوتا ہے پہچانا ہوا جب فاعل کی طرف فعل کی نسبت ہو تو گویا فاعل معلوم ہوگا اس لیے معروف یا معلوم کہیں گے فعل مجہول وہ ہوگا جسکی نسبت فاعل کی طرف نہ ہو بلکہ مفعول کی طرف ہو جلی ہو یا خفی۔ جلی کی مثال خُلِقَ العَالَمُ اور خفی کی مثال اَلْعَالَمُ يُخْلَقُ۔ مجہول کو مجہول اس لیے کہتے ہیں کہ اس کا فاعل مذکور نہیں ہوتا ذکراً گویا مجہول ہوتا ہے اگرچہ بے شک مشہور و معروف ہی کیوں نہ ہو۔

فائدہ۔ کلام کرنے والے کو متکلم کہتے ہیں جس سے کلام کی جائے اسے مخاطب اور جس کے متعلق کلام ہو اسے غائب کہتے ہیں بے شک وہ سامنے ہو یا پوشیدہ ہو، قریب ہو یا دور۔ لہٰذا غائب کے لیے چھپا ہوا ہونا ضروری نہیں۔ متکلم کے ساتھ کوئی اور بھی ہو ایک یا زائد تو اسے متکلم مع الغیر کہتے ہیں۔

# بحث اثبات فعل ماضی معروف

(تمام صیغوں میں زمانہ گذشتہ معتبر ہے)

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | فَعَلَ<br>اس ایک مذکر نے کیا | فَعَلَا<br>ان دو مذکروں نے کیا | فَعَلُوْا<br>ان سب مذکروں نے کیا |
| مؤنث غائب | فَعَلَتْ<br>اس ایک مؤنث نے کیا | فَعَلَتَا<br>ان دو مؤنثوں نے کیا | فَعَلْنَ<br>ان سب مؤنثوں نے کیا |
| مذکر حاضر | فَعَلْتَ<br>تو ایک مذکر نے کیا | فَعَلْتُمَا<br>تم دو مذکروں نے کیا | فَعَلْتُمْ<br>تم سب مذکروں نے کیا |
| مؤنث حاضر | فَعَلْتِ<br>تو ایک مؤنث نے کیا | فَعَلْتُمَا<br>تم دو مؤنثوں نے کیا | فَعَلْتُنَّ<br>تم سب مؤنثوں نے کیا |
| متکلم | فَعَلْتُ<br>میں نے کیا ایک مذکر ہو یا مؤنث | فَعَلْنَا<br>ہم نے کیا۔ دو مذکر یا دو مؤنث، سب مذکر یا سب مؤنث | |

**فصل۔ این ہمہ کہ گفتہ شد بحث اثبات فعل ماضی معروف بود، چوں خواہی کہ مجہول[1] بناکنی فای فعل را ضمہ کن وعین**

تنبیہ۔ فَعَلَا میں الف علامت تثنیہ اور ضمیر فاعل ہے اور فَعَلُوْا میں واؤ علامت جمع اور ضمیر فاعل ہے فَعَلُوْا یعنے جمع مذکر غائب کے صیغہ کے آخر واؤ کے بعد الف لکھنے میں آتا ہے پڑھا نہیں جاتا۔ یہ اس لیے آتا ہے تاکہ مثل حضر و قتل کے واؤ عاطفہ اور واؤ جمع میں فرق ہو جائے۔ فَعَلَتْ میں تا صرف علامت تانیث ہے ضمیر فاعل نہیں۔ فَعَلْنَ سے لے کر فَعَلْنَا تک تمام صیغوں میں لام کو ساکن کیا جاتا ہے حالانکہ ماضی کا آخر مبنی بر فتحہ ہونا چاہیئے تھا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ضمیر مرفوع متصل کو کلمہ کی جزء کی حیثیت حاصل ہوتی ہے، پے در پے ایک کلمہ میں چار حرکتوں کا آنا مکروہ ہے اگرچہ ضربک میں چار حرکتیں جمع ہیں لیکن یہ جائز ہے کیونکہ ضمیر منصوب متصل کلمہ کی جزء کی حیثیت نہیں ہوتی اس لیے یہاں چار حرکتیں دو کلموں میں ہیں نہ کہ ایک میں۔

[1] مجہول میں فاعل کو ذکر نہیں کیا جاتا بلکہ اس کی جگہ مفعول کو ذکر کیا جاتا ہے کبھی فاعل کو خسیس اور گھٹیا سمجھ کر زبان پر لانا مناسب نہیں سمجھا جاتا اس لیے فاعل کو ذکر نہیں کیا جاتا جیسے شُتِمَ الْاَمِیْرُ یا مفعول کا ذکر مقصود ہوتا ہے فاعل کا نہیں جیسے قُتِلَ السَّارِقُ چور قتل کیا گیا، مقصد یہ ہے کہ چور سے نجات حاصل ہوگئی زیادہ مقصود یہی تھا کس نے قتل کیا ہے اس کی طرف توجہ نہیں، یا فاعل کا علم نہیں ہوتا جیسے سُرِقَ الْمَالُ لیا فاعل مشہور ہوتا ہے جیسے خُلِقَ الْعَالَمُ۔

فعل را کسرہ دہ در دو حال[1] و لام کلمہ را بر حالت خود بگذار[2] تا ماضی مجہول[3] گردد۔

## بحث اثبات فعل ماضی مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | فُعِلَ<br>کیا گیا وہ ایک مذکر | فُعِلَا<br>کئے گئے وہ دو مذکر | فُعِلُوْا<br>کئے گئے وہ سب مذکر |
| مؤنث غائب | فُعِلَتْ<br>کی گئی وہ ایک مؤنث | فُعِلَتَا<br>کی گئیں وہ دو مؤنثیں | فُعِلْنَ<br>کی گئیں سب مؤنثیں |
| مذکر حاضر | فُعِلْتَ<br>کیا گیا تو ایک مذکر | فُعِلْتُمَا<br>کئے گئے تم دو مذکر | فُعِلْتُمْ<br>کئے گئے تم سب مذکر |
| مؤنث حاضر | فُعِلْتِ<br>کی گئی تو ایک مؤنث | فُعِلْتُمَا<br>کی گئیں تم دو مؤنثیں | فُعِلْتُنَّ<br>کی گئیں تم سب مؤنثیں |
| متکلم | فُعِلْتُ<br>میں کیا گیا یا میں کی گئی | فُعِلْنَا<br>کئے گئے ہم یا کی گئیں ہم، تثنیہ مذکر و مؤنث جمع مذکر و مؤنث | |

**فصل۔** ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث اثبات[4] فعل ماضی مجہول بود چوں خواہی کہ نفی بنا کنی مائے نفی[5] در اول او در آر تا ماضی منفی گردد و مائے نفی در لفظ ماضی ہیچ عمل[6] نکند چنانچہ بود ہمراں طریق باشد لیکن عمل در معنے[7] کند یعنے مثبت را بمعنی منفی گرداند۔

---

[1] در دو حال۔ یعنے ماضی جب مفتوح العین جیسے ضَرَبَ یا مضموم العین ہو جیسے کَرُمَ تو ان دو صورتوں میں ماضی کو مجہول بناتے وقت مکسور العین کریں گے لیکن اگر پہلے ہی مکسور العین ہو جیسے عَلِمَ تو اس کو اپنے حال پر چھوڑیں گے۔ [2] بر حالت خود یعنے لام کلمہ کو اپنے حال پر چھوڑ دیں گے کیونکہ ماضی مبنی بر فتح ہوتی ہے جو تغیر کو قبول نہیں کرتی [3] ماضی مجہول کو ماضی معروف کے بعد ذکر کرتے ہیں کیونکہ معروف اصل ہے اور مجہول فرع چونکہ اصل کو فرع سے مقدم ذکر کیا جاتا ہے [4] اثبات یعنے مثبت ہے چونکہ مثبت اصل ہے منفی فرع اس لیے مثبت کو مقدم ذکر کرتے ہیں [5] مای نفی کو اول میں لاتے ہیں کیونکہ وہ صدارت کلام کو چاہتا ہے نیز تاکہ سامع کو ابتداءً معلوم ہو جائے کہ یہ ماضی منفی ہے۔

[6] کلمہ ما لفظوں میں کوئی عمل نہیں کرتا کیونکہ ماضی مبنی ہے اور مبنی میں کوئی تغیر نہیں ہوتا۔ [7] یعنے معنی میں لفظ ما عمل کرتا ہے کہ ماضی مثبت کو ماضی منفی بنا دیتا ہے تاہم ماضی جس طرح پہلے ہوتی ہے اسی طرح بعد میں بھی رہتی ہے یعنی ماضی کے لفظ میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔
تنبیہ۔ ماضی منفی بنانے کے لیے کلمہ لا چند شرائط سے مشروط ہے۔ اول تکرار لا آئے جیسے فَلَا صَدَّقَ وَلَا صَلّٰی دوم ماضی مقام دعاء میں آئے جیسے لَا اَهْلَكَهُمُ اللّٰهُ۔ سوم جواب قسم میں ماضی استعمال ہو جیسے وَاللّٰهِ مَا شَرِبْتُ۔ **فائدہ۔** ماضی منفی معروف اور مجہول کے معنے اور معنے مثبت معروف اور مجہول سے سمجھ آسکتے ہیں صرف معنے میں نہیں کا لفظ بڑھا دیا جائے۔ اس نے نہیں کیا۔ وہ نہیں کیا گیا۔

## بحث نفی فعل ماضی معروف

| جمع | تثنیہ | واحد | |
|---|---|---|---|
| مَا فَعَلُوْا | مَا فَعَلَا | مَا فَعَلَ | مذکر غائب |
| مَا فَعَلْنَ | مَا فَعَلَتَا | مَا فَعَلَتْ | مؤنث غائب |
| مَا فَعَلْتُمْ | مَا فَعَلْتُمَا | مَا فَعَلْتَ | مذکر حاضر |
| مَا فَعَلْتُنَّ | مَا فَعَلْتُمَا | مَا فَعَلْتِ | مؤنث حاضر |
| مَا فَعَلْنَا | | مَا فَعَلْتُ | متکلم |

## بحث نفی فعل ماضی مجہول

| جمع | تثنیہ | واحد | |
|---|---|---|---|
| مَا فُعِلُوْا | مَا فُعِلَا | مَا فُعِلَ | مذکر غائب |
| مَا فُعِلْنَ | مَا فُعِلَتَا | مَا فُعِلَتْ | مؤنث غائب |
| مَا فُعِلْتُمْ | مَا فُعِلْتُمَا | مَا فُعِلْتَ | مذکر حاضر |
| مَا فُعِلْتُنَّ | مَا فُعِلْتُمَا | مَا فُعِلْتِ | مؤنث حاضر |
| مَا فُعِلْنَا | | مَا فُعِلْتُ | متکلم |

## فوائد نافعہ

این ہمہ کہ گفتہ شد بحث ماضی مطلق[1] بود. چوں خواہی کہ ماضی قریب[2] یا بعید یا استمراری وغیرہ بنا کنی پس اگر لفظ[3] "قَدْ" بر ماضی مطلق داخل کنی ماضی قریب گردد چوں "قَدْ ضَرَبَ"[4] واگر لفظ

---

[1] ماضی مطلق کو مطلق اسلئے کہتے ہیں کہ اس میں قریب یا بعید کی کوئی قید نہیں ہوتی بلکہ اس میں اطلاق ہوتا ہے یعنے فقط زمانہ گذشتہ پر دلالت کرتی ہے جیسے فَعَلَ کیا اس ایک مرد نے [2] ماضی قریب کو قریب اسلئے کہتے ہیں کہ اس میں وہ گذرا ہوا زمانہ پایا جاتا ہے جو حال کے قریب ہوتا ہے۔

[3] لفظ قَدْ تمام صیغوں میں ایک جیسا رہتا ہے اس میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی جیسے قَدْ ضَرَبَ، قَدْ ضَرَبَا. تمام صیغوں کو اسی پر قیاس کرتے ہوئے سمجھ لیا جائے [4] قَدْ ضَرَبَ. مارا ہے اس ایک مرد نے، قَدْ ضَرَبَا مارا ہے ان دو مردوں نے اسی طرح باقی صیغوں کا معنے خود کر لیا جائے۔

کَانَ[1] داخل کنی ماضی بعید شود نحو کَانَ ضَرَبَ و اگر آں را بر مضارع داخل کنی ماضی استمراری گردد چوں کَانَ یَفْعَلُ[2] و اگر بر ماضی مطلق لفظ لَعَلَّمَا[3] درآری ماضی احتمالی گردد نحو لَعَلَّمَا فَعَلَ و ہمچناں اگر بجائے لَعَلَّمَا لفظ لَیْتَمَا داخل کنی ماضی تمنائی گردد چوں لَیْتَمَا ضَرَبَ[4] باید دانست کہ از ہر یک ازیں ہا چہاردہ صیغہ برمی آیند چنانکہ[5] در ماضی مطلق گذشت۔

**فصل**۔ ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث فعل ماضی بود چوں خواہی کہ مضارع[6] بنا کنی یکی را از علامت[7] ہائی مضارع در اول او درآرد فا کلمہ[8] را ساکن کن و عین کلمہ را بر حالت خود بگذار و آخر او ضمہ کن و علامت مضارع چہار حرف اند الف و تا و یا و نون کہ مجموع وی اَتَیْنَ[9] باشد الف[10] وحدان حکایت نفس متکلم راست و تا برائے ہشت کلمہ است سہ ازاں مر مذکر حاضر راست و سہ ازاں مر مؤنث حاضر راست و دو ازاں مر واحد و تثنیہ مؤنث غائب راست و یا برای چہار کلمہ راست سہ ازاں مر مذکر غائب راست و یکی مر جمع مؤنث غائب راست

---

1ـ کَانَ ضَرَبَ۔ مارا تھا اس ایک مرد نے، کَانَا ضَرَبَا۔ مارا تھا ان دو مردوں نے، اسی طرح باقی صیغوں کا معنے بھی آئے گا۔

تنبیہ۔ کَانَ خواہ ماضی پر داخل ہو یا مضارع پر کَانَ میں تبدیلی آئے گی جیسے۔ کَانَ۔ کَانَا، کَانُوْا، کَانَتْ، کَانَتَا، کُنَّ، کُنْتَ، کُنْتُمَا، کُنْتُمْ، کُنْتِ، کُنْتُمَا، کُنْتُنَّ، کُنْتُ، کُنَّا۔

2ـ کَانَ یَفْعَلُ۔ وہ کرتا تھا، یا کر رہا تھا۔

کَانَا یَفْعَلَانِ۔ وہ دو مرد کرتے تھے یا کر رہے تھے۔

یہاں بھی کَانَ میں تبدیلی ہوگی۔

3ـ لَعَلَّمَا تمام صیغوں میں ایک جیسا رہے گا، اس میں کوئی تبدیلی نہیں ہوگی، ماضی احتمالی کو ماضی شکی بھی کہتے ہیں۔

لَعَلَّمَا فَعَلَ، اس ایک مرد نے کیا ہوگا۔

4ـ لیتما ضرب، لفظ لَیْتَمَا میں کوئی تبدیلی نہیں ہوگی، سب صیغوں میں یکساں ہوگا، لیتما ضرب، کاش وہ ایک مرد مارتا۔

5ـ چنانکہ در ماضی مطلق گذشت، یعنے جس طرح ماضی مطلق میں بیان کیا جا چکا ہے کہ تین صیغے مذکر غائب کے اور تین صیغے مؤنث غائب کے اور تین صیغے مذکر مخاطب کے اور تین صیغے مؤنث مخاطب کے اور ایک صیغہ واحد متکلم اور ایک صیغہ جمع متکلم کا۔

6ـ مضارع کو ماضی کے بعد ذکر کرتے ہیں کیونکہ ماضی اصل ہے اور مضارع فرع نیز مضارع کو اس لیے ذکر کرتے ہیں کہ اسم فاعل، اسم مفعول، امر اور نہی وغیرہ مضارع سے ہی بنتے ہیں۔

7ـ علامت اسے کہتے ہیں جس سے کسی چیز کی پہچان ہو جائے، حروف اتین سے بھی مضارع کی پہچان ہوتی ہے۔ حروف اتین کو اول میں لاتے ہیں آخر میں نہیں کیونکہ الف اور تا اور نون میں سے کوئی بھی آخر میں آئے تو ماضی سے التباس لازم آتا ہے پھر یا کو بھی ان تینوں پر محمول کیا۔ مضارع کو حروف زیادہ کر کے بناتے ہیں کم کر کے نہیں کیونکہ کلمہ قدر مناسب سے کم رہ جاتا۔ تنبیہ۔ مضارع معروف میں تمام جگہ حروف اتین مفتوح ہوتے ہیں سوائے چار جگہ کے، یُکْرِمُ، یُصَرِّفُ، یُقَاتِلُ، یُدَحْرِجُ، اسلئے کہ یکرم میں اگر یا کو فتح دیا جائے تو ثلاثی مجرد کے مضارع سے التباس لازم آتا ہے اور باقیوں کو اسی پر قیاس کرتے ہیں کیونکہ سب کی ماضی چار حرفی ہے

8ـ فا کلمہ کو اس لیے ساکن کرتے ہیں تاکہ چار حرکتیں پے در پے لازم نہ آئیں۔

9ـ اتین کہا ہے نایتُ، و ناتی، و اَنیتُ نہیں کہا ہے کیونکہ اتین صیغہ جمع مؤنث ہے اس سے اشارہ کیا گیا ہے کہ تمام حروف مؤنث ہیں۔

10ـ الف واحد متکلم میں لاتے ہیں کیونکہ انا ضمیر واحد متکلم میں الف پایا گیا ہے اور نون جمع متکلم میں لاتے ہیں کیونکہ نحن ضمیر جمع متکلم میں موجود ہے اور مخاطب میں تا لاتے ہیں کہ یہ اصل میں واؤ تھی جو انتہا مخارج یعنے شفویہ سے ہے چونکہ مخاطب پر بھی کلام کی انتہا ہوتی ہے اس لیے مخاطب کو تا دی البتہ واؤ کو تا سے کیوں بدلتے ہیں اس لیے کہ مثل وَوَوُعِدَ کے تین واؤ کا اجتماع ہو جاتا جو مکروہ سمجھا گیا ہے ایک واؤ عاطفہ دوسری واؤ خطاب اور تیسری واؤ فا کلمہ اور تا کو غائب کے دو صیغوں میں لاتے ہیں کیونکہ ماضی میں بھی تا تھی اس مناسبت سے مضارع میں بھی لے آئے۔ یا کو غائب کے لیے خاص کیا کہ غائب کا ذکر متکلم اور غائب کے متوسط ہوتا ہے اور یا کا مخرج متوسط ہوتا ہے۔

ونونِ برائے تثنیہ وجمع حکایت نفس متکلم مذکر ومؤنث ست ودر ہفت محل نونِ اعرابی[۵۱] را در آر چہار تثنیہ کہ نونِ اعرابی درینہا مکسور باشد ودو جمع مذکر غائب وحاضر ویکی واحد مؤنث حاضر کہ نونِ اعرابی درینہا مفتوح باشد ونونِ جمع مؤنث چنانکہ در ماضی آید ہمچناں در مضارع نیز آید۔

# بحث اثبات فعل مضارع معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | يَفْعَلُ<br>وہ ایک مذکر کرتا ہے یا کرے گا | يَفْعَلَانِ<br>وہ دو مذکر کرتے ہیں یا کریں گے | يَفْعَلُوْنَ<br>وہ سب مذکر کرتے ہیں یا کریں گے |
| مؤنث غائب | تَفْعَلُ<br>وہ ایک مؤنث کرتی ہے یا کرے گی | تَفْعَلَانِ<br>وہ دو مؤنث کرتی ہیں یا کریں گی | يَفْعَلْنَ<br>وہ سب مؤنث کرتی ہیں یا کریں گی |
| مذکر حاضر | تَفْعَلُ<br>تو ایک مذکر کرتا ہے یا کرے گا | تَفْعَلَانِ<br>تم دو مذکر کرتے ہو یا کروگے | تَفْعَلُوْنَ<br>تم سب مذکر کرتے ہو یا کروگے |
| مؤنث حاضر | تَفْعَلِيْنَ<br>تو ایک مؤنث کرتی ہے یا کرے گی | تَفْعَلَانِ<br>تم دو مؤنث کرتی ہو یا کروگی | تَفْعَلْنَ<br>تم سب مؤنث کرتی ہو یا کروگی |
| متکلم | أَفْعَلُ<br>میں کرتا ہوں یا کروں گا (کرتی ہوں، کروں گی) | نَفْعَلُ<br>ہم کرتے ہیں یا کریں گے یا ہم کرتی ہیں یا کریں گی (تثنیہ وجمع مذکر ومؤنث) | |

**فصل۔** ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث اثبات فعل مضارع معروف بود چوں خواہی کہ مضارع مجہول بنا کنی علامت مضارع را ضمہ[۵۲] دہ وعین کلمہ را فتحہ در دو حال[۵۳] ولام کلمہ را بر حالت خود بگذار تا مضارع مجہول گردد۔

---

[۵۱] نونِ اعرابی کو کلمہ کے آخر میں لاتے ہیں کہ یہ اعراب یعنی ضمہ کے بدل میں آتا ہے اور اعراب کلمہ کے آخر میں ہی ہوتا ہے۔ تثنیہ میں نون مکسور ہوتا ہے کیونکہ نون حرف ہے اور حرف میں اصل بنا ہے اور بناء میں اصل سکون ہے التقاء ساکنین کی وجہ سے کسرہ دیا۔ جمع میں فرق کرنے کے لیے فتح خفیف حرکت دے دی۔
**فائدہ۔** جب دوسرے ابواب کا وزن بیان کرنا ہو تو فَعَلَ اور یفعل کے عین کلمہ پر تینوں حرکتیں آسکتی ہیں لیکن جب خود اس فعل کی گردان کرنی مقصود ہو تو باب فَتَحَ یَفْتَحُ پر آئے گا۔

[۵۲] اگر ضمہ نہ ہو تو ضمہ دے دیں اگر پہلے ہی ہو تو اپنے حال پر چھوڑ دیں جیسے يُكْرِمُ سے يُكْرَمُ۔

[۵۳] دو حالتوں میں یعنے حالت کسرہ میں جیسے يَضْرِبُ سے يُضْرَبُ، اور حالت ضمہ میں جیسے يَشْرُفُ سے يُشْرَفُ اور فتح کی حالت میں فتح برقرار رہے گا۔ جیسے يَعْلَمُ سے يُعْلَمُ۔
**تنبیہ۔** تمام ابواب میں مضارع مجہول بنانے کا قاعدہ اس طرح جاری ہوگا۔ علامت مضارع پر اگر پہلے ضمہ نہیں تو ضمہ دے دیں اور آخر کے ماقبل پر اگر فتح نہیں تو فتح دے دیں، مضارع مجہول بن جائے گا۔ جیسے يُضْرَبُ، يُسْتَخْرَجُ، يُكْرَمُ، يُنْعَشُ، يُقَابَلُ۔

# بحث اثبات فعل مضارع مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | يُفْعَلُ<br>وہ ایک مذکر کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا | يُفْعَلَانِ<br>وہ دو مذکر کئے جاتے ہیں یا کئے جائیں گے | يُفْعَلُوْنَ<br>وہ سب مذکر کئے جاتے ہیں یا کئے جائیں گے |
| مؤنث غائب | تُفْعَلُ<br>وہ ایک مؤنث کی جاتی ہے یا کی جائے گی | تُفْعَلَانِ<br>وہ دو مؤنث کی جاتی ہیں یا کی جائیں گی | يُفْعَلْنَ<br>وہ سب مؤنث کی جاتی ہیں یا کی جائیں گی |
| مذکر حاضر | تُفْعَلُ<br>تو ایک مذکر کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا | تُفْعَلَانِ<br>تم دو مذکر کئے جاتے ہو یا کئے جاؤ گے | تُفْعَلُوْنَ<br>تم سب مذکر کئے جاتے ہو یا کئے جاؤ گے |
| مؤنث حاضر | تُفْعَلِيْنَ<br>تو ایک مؤنث کی جاتی ہے یا کی جائے گی | تُفْعَلَانِ<br>تم دو مؤنث کی جاتی ہو یا کی جاؤ گی | تُفْعَلْنَ<br>تم سب مؤنث کی جاتی ہو یا کی جاؤ گی۔ |
| متکلم | أُفْعَلُ<br>میں کیا جاتا ہوں یا کیا جاؤں گا میں کی جاتی ہوں یا کی جاؤں گی | نُفْعَلُ<br>ہم دو مذکر کئے جاتے ہیں یا کئے جائیں گے یا سب، ہم دو مؤنث کی جاتی ہیں یا کی جائیں گی یا سب | |

**فصل** ۔ ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث اثبات فعل مضارع مجہول بود چوں خواہی کہ نفی بلا بنا کنی لائے نفی در اول[۱] او در آرو لائے نفی در لفظ[۲] مضارع ہیچ عمل نکند چنانکہ بود ہمبراں طریق باشد لیکن عمل در معنے کند یعنی مثبت را بمعنے منفی گرداند ۔

# بحث نفی فعل مضارع معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَا يَفْعَلُ | لَا يَفْعَلَانِ | لَا يَفْعَلُوْنَ |
| مؤنث غائب | لَا تَفْعَلُ | لَا تَفْعَلَانِ | لَا يَفْعَلْنَ |
| مذکر حاضر | لَا تَفْعَلُ | لَا تَفْعَلَانِ | لَا تَفْعَلُوْنَ |
| مؤنث حاضر | لَا تَفْعَلِيْنَ | لَا تَفْعَلَانِ | لَا تَفْعَلْنَ |
| متکلم | لَا أَفْعَلُ | لَا نَفْعَلُ | |

۱ لائے نفی کو فعل مضارع مثبت کے اول میں لانے سے فعل مضارع منفی بن جائے گا خواہ معروف ہو یا مجہول لا کو اول میں لانے کی حکمت یہ ہوتی ہے کہ ابتدا ر کلام سے سامع کو پتہ چل جاتا ہے کہ یہ کلام منفی ہے مثبت نہیں ۲ لای نفی لفظوں میں کوئی عمل نہیں کرتا یعنے رفع اور نون اعرابی برقرار رہتے ہیں لفظاً مضارع مثبت اور منفی یکساں نظر آتے ہیں سوائے اس کے کہ مثبت میں لائی نفی نہیں ہوتا اور منفی میں لائی نفی ہوتا ہے **فائدہ** ۔ نفی مضارع معروف اور مجہول کا ترجمہ کرتے وقت مثبت مضارع معروف اور مجہول پر صرف لفظ "نہیں" زیادہ کیا جائے گا۔

# بحث نفی فعل مضارع مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَا یُفْعَلُ | لَا یُفْعَلَانِ | لَا یُفْعَلُوْنَ |
| مؤنث غائب | لَا تُفْعَلُ | لَا تُفْعَلَانِ | لَا یُفْعَلْنَ |
| مذکر حاضر | لَا تُفْعَلُ | لَا تُفْعَلَانِ | لَا تُفْعَلُوْنَ |
| مؤنث حاضر | لَا تُفْعَلِیْنَ | لَا تُفْعَلَانِ | لَا تُفْعَلْنَ |
| متکلم | لَا اُفْعَلُ | لَا نُفْعَلُ | |

**فصل** ۔ ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث نفی فعل مضارع بلا بود ۔ چوں خواہی کہ نفی تاکید بلن بنا کنی لَنْ در اول فعل مضارع در آر و ایں را نفی تاکید بلن گویند و لن در فعل مستقبل در پنج محل نصب کند و آں پنج محل اینست واحد مذکر غائب ، واحد مؤنث غائب ، واحد مذکر حاضر و دو صیغہ حکایت نفس متکلم و در ہفت محل نون[۱] اعرابی را ساقط گرداند چہار تثنیہ و دو جمع مذکر غائب و حاضر و یکی واحد مؤنث حاضر و در[۲] دو کلمہ یعنی جمع مؤنث غائب و حاضر در لفظ ہیچ عمل نہ کند و لن مضارع را بمعنے[۳] مستقبل منفی گرداند ۔

# بحث نفی تاکید بلن در فعل مستقبل معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَنْ یَفْعَلَ | لَنْ یَفْعَلَا | لَنْ یَفْعَلُوْا |
| مؤنث غائب | لَنْ تَفْعَلَ | لَنْ تَفْعَلَا | لَنْ یَفْعَلْنَ |
| مذکر حاضر | لَنْ تَفْعَلَ | لَنْ تَفْعَلَا | لَنْ تَفْعَلُوْا |
| مؤنث حاضر | لَنْ تَفْعَلِیْ | لَنْ تَفْعَلَا | لَنْ تَفْعَلْنَ |
| متکلم | لَنْ اَفْعَلَ | لَنْ نَفْعَلَ | |

[۱] لفظ لن نون اعرابی کو گرا دیتا ہے کیونکہ جس طرح رفع کو گرا کر نصب دیتا ہے اسی طرح نون اعرابی جو رفع کے قائم مقام ہے اسے بھی گرا دیتا ہے ۔
[۲] جمع مؤنث کے دو صیغوں میں کوئی عمل نہیں کرتا کیونکہ ان میں نون اعرابی نہیں بلکہ جمع کی ضمیر ہے ضمیر مبنی ہے مبنی میں کوئی تغیر نہیں ہوتا ۔
[۳] لفظ لن مضارع میں مستقبل کی نفی کرتا ہے وہ بھی مطلقاً نہیں بلکہ تاکیداً بعض کے نزدیک تابید بھی پائی جاتی ہے لیکن مختار یہی ہے کہ صرف تاکید ہوتی

## بحث نفی جحد بلم در فعل مستقبل معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَمْ یَفْعَلْ | لَمْ یَفْعَلَا | لَمْ یَفْعَلُوْا |
| مؤنث غائب | لَمْ تَفْعَلْ | لَمْ تَفْعَلَا | لَمْ یَفْعَلْنَ |
| مذکر حاضر | لَمْ تَفْعَلْ | لَمْ تَفْعَلَا | لَمْ تَفْعَلُوْا |
| مؤنث حاضر | لَمْ تَفْعَلِیْ | لَمْ تَفْعَلَا | لَمْ تَفْعَلْنَ |
| متکلم | لَمْ اَفْعَلْ | لَمْ نَفْعَلْ | |

## بحث نفی جحد بلم در فعل مستقبل مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَمْ یُفْعَلْ | لَمْ یُفْعَلَا | لَمْ یُفْعَلُوْا |
| مؤنث غائب | لَمْ تُفْعَلْ | لَمْ تُفْعَلَا | لَمْ یُفْعَلْنَ |
| مذکر حاضر | لَمْ تُفْعَلْ | لَمْ تُفْعَلَا | لَمْ تُفْعَلُوْا |
| مؤنث حاضر | لَمْ تُفْعَلِیْ | لَمْ تُفْعَلَا | لَمْ تُفْعَلْنَ |
| متکلم | لَمْ اُفْعَلْ | لَمْ نُفْعَلْ | |

**فصل** ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث نفی جحد بلم در فعل مستقبل بود، چوں خواہی کہ لام[1] تاکید بانون تاکید بنا کنی لام تاکید در اول فعل مستقبل در آرو نون تاکید در آخر او زیادہ کن (بسبب عادت تاکید دالی بمستقبل [2] ماضی وحال) و لام تاکید ہمیشہ مفتوح باشد و نون تاکید دو نون[3]

---

[1] لام تاکید فعل مضارع میں تاکید کا معنے پیدا کرے گا لیکن حالیت کے معنے سے خالی ہوگا کیونکہ نون تاکید معنی استقبالی پیدا کرتا ہے اسلیے یہ ممکن نہیں کہ بیک وقت دونوں زمانے معتبر ہوں۔ تنبیہ اکثر طور پہ نون تاکید اور لام تاکید بیک وقت فعل مضارع پر داخل ہوں گے جبکہ وہ خبر محض ہو اور طلب والا معنے نہ پایا جائے اور اگر طلب والا معنے پایا جائے جیسے امر، نہی تمنی اور استفہام تو صرف نون تاکید آتا ہے۔

[2] آخر میں نون تاکید کو لانے کی وجہ یہ ہے کہ اس کو نون تنوین سے مشابہت حاصل ہے اور وہ آخر میں ہوتا ہے دوسری وجہ یہ ہے کہ اول میں لانے سے ابتدار بالساکن لازم آتی ہے وہ منع ہے

[3] دو نون تاکید ہیں بعض کے نزدیک دونوں ایک جیسے تاکید کے لئے ہوتے ہیں بعض کے نزدیک ثقیلہ میں تاکید زیادہ ہوتی ہے اسی طرح کوفیوں کے نزدیک تاکید میں ثقیلہ اصل ہے۔

است یکی نون ثقیلہ دوم نون خفیفہ و نون ثقیلہ نون مشدد را گویند و نون خفیفہ نون ساکن را گویند و نون ثقیلہ در چہاردہ کلمہ در آید و نون خفیفہ در ہشت کلمہ[1] در آید و ماقبل[2] نون ثقیلہ در پنج محل مفتوح باشد و آں پنج محل اینست واحد مذکر غائب و واحد مؤنث غائب و واحد مذکر حاضر و دو صیغہ حکایت نفس متکلم و در شش محل ماقبل نون ثقیلہ الف باشد چہار تثنیہ و دو جمع مؤنث غائب و حاضر و دریں دو محل[3] الف فاصل در آید و در جمع مذکر غائب و حاضر واؤ[4] دور کردہ شود و ماقبل او ضمہ گذاشتہ شود تا دلالت کند بر حذف واؤ و از صیغہ واحد مؤنث حاضر یا دور کردہ شود و ماقبل او کسرہ گذاشتہ آید تا دلالت کند بر حذف یا و نون ثقیلہ در شش محل مکسور باشد و آں شش محل ہماں ست کہ دراں الف در می آید و در باقی ہشت محل مفتوح و نون خفیفہ[5] در محلیکہ الف باشد در نیاید و در باقی محل بیاید و نون اعرابی با نون تاکید جمع نہ شود ۔

---

[1] ہشت کلمہ۔ وہ آٹھ کلمے یہ ہیں واحد مذکر غائب، جمع مذکر غائب، واحد مؤنث غائب، واحد مذکر حاضر، جمع مذکر حاضر، واحد مؤنث حاضر، واحد متکلم اور جمع متکلم۔

[2] نون ثقیلہ کا ماقبل مفتوح ہوتا ہے کیونکہ نون ثقیلہ میں ثقل ہوتا ہے اور فتح خفیف حرکت ہے تاکہ اعتدال پیدا ہو جائے۔

[3] دو محل یعنے جمع مؤنث غائب اور جمع مؤنث حاضر میں نون ضمیر اور نون ثقیلہ میں الف فاصل لاتے ہیں کیونکہ تین زائد نونات کا ایک جگہ جمع ہونا مکروہ سمجھا گیا ہے اگرچہ لَمْتُنَنِّیْ میں تین نون جمع ہیں لیکن ایک نون اس میں وقایہ ہے جس کا معنے نہیں ہوتا اس لیے اس کا اعتبار نہیں یُمَکِّنُوْنَنَا میں اگرچہ تین نون جمع ہیں لیکن ایک نون کلمہ کا ہے زائد نہیں تین زائد نون ایک جگہ جمع ہونے منع ہیں۔

[4] لفظ واؤ کو جمع مذکر حاضر اور غائب میں بوجہ التقاء ساکنین علےٰ غیر حدہٖ لازم آنے کے وقت حذف کر دیتے ہیں چونکہ واؤ ضمیر فاعل ہے اس کا حذف کرنا درست نہیں تھا اس لیے ماقبل ضمہ کو برقرار رکھتے ہیں تاکہ واؤ کا قائم مقام ہو اور واؤ کی محذوفیت پر دلالت کرے۔

**فائدہ**

پہلا ساکن مدہ اور دوسرا مدغم ہو کلمہ ایک ہو تو التقاء ساکنین علےٰ حدہٖ ہوتا ہے یہ جائز ہے اس کے علاوہ علےٰ غیر حدہ ہے وہ ناجائز ہے ثقیلہ میں جمع مذکر غائب اور جمع مذکر حاضر اور واحد مؤنث حاضر میں اگرچہ پہلا ساکن مدہ اور دوسرا مدغم ہوتا ہے لیکن کلمہ ایک نہیں ہوتا اس لیے واؤ اور یا کو حذف کر دیتے ہیں، تثنیہ میں بھی اگرچہ یہ صورت پائی جاتی ہے لیکن الف کی خفت کے پیش نظر اور اہل عرب کے استعمال کے مطابق ہونے کی وجہ سے برقرار رکھا جاتا ہے۔ جیسے دَآبَّۃٌ

[5] نون خفیفہ تثنیہ کے کسی صیغہ میں اور جمع مؤنث غائب اور جمع مؤنث حاضر کے صیغوں میں نہیں آتا کیونکہ التقاء ساکنین علےٰ غیر حدہ منع ہے الف یا نون میں سے کسی کو حرکت نہیں دیتے کیونکہ خلاف وضع لازم آتا، الف کو حذف کرنے سے واحد سے التباس لازم آتا اور نون کو حذف کرنے سے مقصد ہی باطل ہو جاتا، جمع مؤنث کے صیغوں میں الف لانے کی وجہ پہلے گذر چکی ہے کہ ثقیلہ میں تین زائد نونات کا اجتماع لازم آتا، خفیفہ چونکہ ثقیلہ کے تابع ہے اس لیے اس میں بھی نون تثنیہ اور خفیفہ کے درمیان الف لانا پڑتا۔ التقاء ساکنین لازم آتا لہٰذا ان چھ صیغوں میں نون خفیفہ نہیں آئے گا۔

## بحث لام تاکید با نون تاکید ثقیلہ در فعل مستقبل معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَيَفْعَلَنَّ | لَيَفْعَلَانِّ | لَيَفْعَلُنَّ |
| مؤنث غائب | لَتَفْعَلَنَّ | لَتَفْعَلَانِّ | لَيَفْعَلْنَانِّ |
| مذکر حاضر | لَتَفْعَلَنَّ | لَتَفْعَلَانِّ | لَتَفْعَلُنَّ |
| مؤنث حاضر | لَتَفْعَلِنَّ | لَتَفْعَلَانِّ | لَتَفْعَلْنَانِّ |
| متکلم | لَأَفْعَلَنَّ | لَنَفْعَلَنَّ | |

## بحث لام تاکید با نون تاکید خفیفہ در فعل مستقبل مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَيُفْعَلَنَّ | لَيُفْعَلَانِّ | لَيُفْعَلُنَّ |
| مؤنث غائب | لَتُفْعَلَنَّ | لَتُفْعَلَانِّ | لَيُفْعَلْنَانِّ |
| مذکر حاضر | لَتُفْعَلَنَّ | لَتُفْعَلَانِّ | لَتُفْعَلُنَّ |
| مؤنث حاضر | لَتُفْعَلِنَّ | لَتُفْعَلَانِّ | لَتُفْعَلْنَانِّ |
| متکلم | لَأُفْعَلَنَّ | لَنُفْعَلَنَّ | |

## بحث لام تاکید با نون تاکید خفیفہ در فعل مستقبل معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَيَفْعَلَنْ | | لَيَفْعَلُنْ |
| مؤنث غائب | لَتَفْعَلَنْ | | |
| مذکر حاضر | لَتَفْعَلَنْ | | لَتَفْعَلُنْ |
| مؤنث حاضر | لَتَفْعَلِنْ | | |
| متکلم | لَأَفْعَلَنْ | لَنَفْعَلَنْ | |

# بحث لام تاکید بانون تاکید خفیفہ در فعل مستقبل مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَیُفْعَلَنْ | | لَیُفْعَلُنْ |
| مؤنث غائب | لَتُفْعَلَنْ | | |
| مذکر حاضر | لَتُفْعَلَنْ | | لَتُفْعَلُنْ |
| مؤنث حاضر | لَتُفْعَلِنْ | | |
| متکلم | لَاُفْعَلَنْ | لَنُفْعَلَنْ | |

**فصل:** ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث فعل مستقبل بالون ثقیلہ وخفیفہ بود چوں خواہی کہ امر[51] بنا کنی امر گرفتہ میشود از فعل مضارع، غائب از غائب، حاضر از حاضر، متکلم از متکلم، معروف از معروف، مجہول از مجہول، چوں خواہی کہ امر حاضر معروف بنا کنی علامت[52] مضارع را حذف کن بعدہ بنگر کہ (نظر کن) متحرک میماند یا ساکن اگر متحرک میماند آخر[53] را ساکن کن اگر حرف علت نباشد چوں از تَعِدُ عِدْ[54] واز تَضَعُ ضَعْ واگر باشد ساقط شود چوں از تَقِی قِ[55] واگر ساکن میماند نظر کن در عین کلمہ اگر عین کلمہ مکسور باشد یا مفتوح ہمزہ وصل مکسور در اول او در آر و آخر را ساکن کن اگر حرف علت نباشد چوں از تَسْمَعُ[56] اِسْمَعْ واز تَضْرِبُ اِضْرِبْ واگر باشد ساقط شود چوں از تَرْمِی[57] اِرْمِ واز تَخْشٰی اِخْشَ۔ واگر عین

---

لَیَفْعَلَنَّ، ضرور بہ ضرور کرے گا وہ ایک مذکر۔ لَیُفْعَلُنَّ، ضرور بہ ضرور کیا جائے گا وہ ایک مذکر، لَیَفْعَلَنْ، ضرور بہ ضرور کرے گا وہ ایک مذکر، لَیُفْعَلَنْ، ضرور بہ ضرور کیا جائے گا وہ ایک مذکر۔

[51] امر کا لغوی معنے فرمانا۔ اصطلاح میں امر وہ فعل ہے جس کو طلب فعل کے لئے وضع کیا جائے طلب کرنے والا اپنے کو خواہ جتنا سمجھے یا مساوی یا بڑا۔ البتہ اصول فقہ والوں کے نزدیک امر صرف وہ ہے کہ طالب اپنے آپ کو بڑا سمجھے اگر چھوٹا سمجھے تو دعا یا عرض اگر برابر سمجھے تو التماس۔

[52] علامت مضارع کو اسی لئے حذف کرتے ہیں کہ وقفی حالت میں مضارع سے التباس نہ آئے اور وجہ یہ بھی ہے کہ فعل مضارع میں تغیر کرکے امر بنانا مقصود ہوتا ہے علامت کو حذف کرنے کے بغیر تغیر ممکن نہیں ہوتا۔ علامت مضارع صرف امر حاضر میں کثرت استعمال کی وجہ سے حذف کرتے ہیں، امر حاضر مجہول، غائب معروف ومجہول میں قلت استعمال کی وجہ سے علامت حذف نہیں ہوتی البتہ لام امر اور سکون سے مضارع میں تغیر کرلیا جاتا ہے۔

[53] امر کے آخر کو ساکن کرتے ہیں کیونکہ یہ مبنی ہوتا ہے اصل بناء میں سکون ہے اور ماضی کی طرح اسے اسم سے مشابہت بھی نہیں کہ حرکت دیجائے۔

[54] تَعِدُ اور تَضَعُ سے حرف مضارع کو حذف کیا بعد میں حرف متحرک ہے ہمزہ وصل کی ضرورت نہیں آخر کو ساکن کیا عِدْ اور ضَعْ امر بن گئے۔ [55] تَقِیْ سے علامت مضارع کو حذف کیا آخر سے حرف علت کو گرایا قِ امر بن گیا [56] تَسْمَعُ اور تَضْرِبُ میں سے علامت مضارع کو حذف کیا عین کلمہ مفتوح اور مکسور ہونے کی وجہ سے شروع میں ہمزہ مکسور لایا آخر میں حرف علت نہ ہونے کی وجہ سے ساکن کیا اِضْرِبْ، اور اِسْمَعْ امر بن گئے۔ [57] تَرْمِیْ اور تَخْشٰی سے علامت مضارع کو حذف کیا، عین کلمہ مفتوح یا مکسور تھا ہمزہ وصل مکسور لایا آخر سے حرف علت کو گرایا۔ اِرْمِ اور اِخْشَ امر بن گئے۔

کلمہ مضموم باشد ہمزۂ وصل[51] مضموم در اول او در آرد و آخر را ساکن کن اگر حرف علت نباشد چوں از تَنْصُرُ اُنْصُرْ[52] و اگر باشد ساقط شود چوں از تَدْعُوْ اُدْعُ[53] چوں خواہی کہ امر حاضر مجہول و امر غائب معروف یا مجہول بنا کنی لام امر[54] مکسور در اول او در آرد و آخر او جزم کن اگر حرف علت نباشد و اگر باشد ساقط شود چوں لِيُدْعَ لِيَرْمِ لِيَخْشَ و نون تاکید چنانچہ در مضارع می آید در امر نیز می آید و در امر نون اعرابی ہم ساقط شود۔

(حاشیہ: چوں امر موضوع است برائے طلب و نون تاکید برائے تاکید طلب آید — در اصل یدعو و یرمی و یخشی بودند)

## بحث امر حاضر معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | اِفْعَلْ<br>تو ایک مذکر کر | اِفْعَلَا<br>تم دو مذکر کرو | اِفْعَلُوْا<br>تم سب مذکر کرو |
| مؤنث حاضر | اِفْعَلِیْ<br>تو ایک مؤنث کر | اِفْعَلَا<br>تم دو مؤنث کرو | اِفْعَلْنَ<br>تم سب مؤنث کرو |

## بحث امر حاضر مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لِتُفْعَلْ<br>چاہیئے کیا جا تو ایک مذکر | لِتُفْعَلَا<br>چاہیئے کئے جاؤ تم دو مذکر | لِتُفْعَلُوْا<br>چاہیئے کئے جاؤ تم سب مذکر |
| مؤنث حاضر | لِتُفْعَلِیْ<br>چاہیئے کی جا تو ایک مؤنث | لِتُفْعَلَا<br>چاہیئے کی جاؤ تم دو مؤنث | لِتُفْعَلْنَ<br>چاہیئے کی جاؤ تم سب مؤنث |

[51] ہمزہ وصل مضموم لاتے ہیں جب عین کلمہ مضموم ہو مکسور نہیں لاتے تاکہ کسرہ سے ضمہ کی طرف انتقال لازم نہ آئے اگرچہ فا کلمہ درمیان میں فاصل ہے لیکن ساکن کو قوی مانع نہیں سمجھا جاتا جیسے قِنْوَۃٌ میں واؤ کو یا سے اس لیے بدلتے ہیں کہ ماقبل اس کا کسرہ ہے کیونکہ درمیان میں ساکن حرف کو معدوم سمجھتے ہیں۔

**فائدہ**

مضارع کے عین کلمہ پر فتح ہو تو ہمزہ وصل کو فتح اس لئے نہیں دیتے تاکہ حالتِ وقفی میں مضارع معلوم کے واحد متکلم سے التباس لازم نہ آئے۔

[52] تنصر سے علامت مضارع کو حذف کیا، عین کلمہ مضموم تھا ہمزہ وصل مضموم لایا آخر میں حرف علت نہیں تھا اس لیے آخری حرف کو ساکن کیا اُنْصُرْ ہو گیا۔

[53] تدعو سے علامت مضارع کو حذف کیا عین کلمہ مضموم تھا ہمزہ وصل مضموم لایا آخر میں حرف علت تھا اس کو گرا دیا اُدْعُ ہو گیا۔

[54] لام امر مکسور ہوتا ہے کیونکہ اس کو لام جارہ سے مشابہت ہے جس طرح وہ اسم ظاہر پہ داخل ہو تو مکسور ہوتا ہے اور اس کا عمل جر سے خاص ہے اس طرح لام امر فعل پر داخل ہوتا ہے اس کے ساتھ جزم خاص ہے نیز لام تاکید سے التباس لازم نہیں آئے گا کیونکہ وہ مفتوح ہوتا ہے البتہ لام جارہ ضمائر پہ داخل ہو تو مفتوح ہوتا ہے کیونکہ وہ مبنی ہوتی ہیں خفت کا تقاضا کرتی ہیں فتح خفیف ہے، ضمائر پہ داخل ہونے کی صورت میں لام تاکید اور لام جارہ میں اس طرح فرق کیا جائے گا، کہ لام جارہ کے ساتھ ضمیر متصل ہوگی جیسے لَہٗ اور لام تاکید کے ساتھ منفصل جیسے لَھُوَ واؤ اور فاء وغیرہ کے ملنے سے لام امر ساکن ہو جائے گا جیسے وَلْيَضْرِبْ۔

